آدمی اپنے بچے کو سب سے پہلا تحفہ نام کا دیتا ہے
اس لئے چاہیے کہ اچھا نام رکھے (الحدیث)

# راہنمائے اسلامی نام

اسلامی نام رکھنے سے متعلق ایک جدید اور جامع کتاب


مؤلف مولانا مفتی عبدالشکور قاسمی رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب و اضافہ
عبدالصبور علوی




بیت السلام
کراچی لاہور

وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِلّٰہِ تَعَالٰی

تِسْعَۃً وَتِسْعِیْنَ اِسْمًا مَّنْ اَحْصٰہَا دَخَلَ الْجَنَّۃَ

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ کے ننانوے (صفاتی) نام ہیں۔ جس شخص نے ان ناموں کو یاد کیا وہ (ابتداہی میں بغیر عذاب کے) جنت میں داخل ہوگا۔

# راہنمائے اسلامی نام

اسلامی نام رکھنے سے متعلق ایک جدید اور جامع کتاب

مؤلف

مولانا مفتی عبد الشکور قاسمی رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب و اضافہ

عبد الصبور علوی

قرآن وسنت اور مستند علمی کتب کی معیاری اشاعت کا مرکز


- جملہ حقوق ............ بحق ناشر محفوظ ہیں
- طبع جدید ............ ستمبر 2009ء
- ناشر ............ بیت السلام
- پرنٹر اے جی آرٹ پریس فون: 021-2038163


بیت السلام
کراچی، لاہور

زہرا اپارٹمنٹ، ایس بی ۴
نزد عسکری پارک، مین یونیورسٹی روڈ، گلشن اقبال، بلاک-۱۲، کراچی
فون: 021-5434139 موبائل: 0321-3817119

غزنی اسٹریٹ، یوسف مارکیٹ، اردو بازار، لاہور
موبائل: 0321-4545028, 0300-4274916

# عرضِ مرتب

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے کہ "آدمی اپنے بچے کو سب سے پہلا تحفہ نام کا دیتا ہے اس لئے چاہئے کہ اچھا نام رکھے"۔ دوسری جگہ فرمایا کہ قیامت کے دن تم اپنے اور اپنے آباء کے ناموں سے پکارے جاؤ گے لہذا اچھے نام رکھو"۔ آپ ﷺ کے ان ارشادات عالیہ سے ناموں کی اہمیت اور نام رکھنے کے سلسلے میں والدین پر جو ذمہ داری عائد ہوتی ہے اس کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔

اسلامی ناموں سے متعلق لکھی گئی کتب جو موجود ہیں ان میں اچھی بھی ہیں لیکن اکثر کتابوں میں بعض نام مشرکانہ اور غیر اسلامی شامل کردیئے گئے ہیں اور معنوی لحاظ سے بھی ایسے نام شامل کئے گئے ہیں جن کے معنی سانپ، بچھو، کمینہ، بدبخت، ناچنے والی اور منحوس ہیں العیاذ باللہ۔

اس لئے ایک ایسی کتاب کی ضرورت تھی جو صحیح معنوں میں اسلامی ناموں کی طرف راہنمائی کرے۔ مولانا مفتی عبدالشکور قاسمیؒ نے اس بات کے پیش نظر یہ کتاب ترتیب دی ہے اس میں اسماء الحسنٰی اسماء النبی ﷺ، اسماء صحابہ کرامؓ، صحابیہ کرامؓ، تابعینؒ، محدثینؒ، مجاہدینؒ اسلام اور بزرگانِ دینؒ کے مبارک نام اور معنی کے لحاظ سے بعد از تحقیق اچھے نام جمع کئے ہیں۔ جب یہ کتاب منظر عام پر آئی تو اللہ جل شانہ کے فضل سے اسے بڑی مقبولیت حاصل ہوئی اور ساتھ ہی اس کے آخری باب میں اضافے کا بھی تقاضہ ہوا (راقم کے بڑے بھائی) مؤلف کتاب مولانا عبدالشکور قاسمیؒ اس میں مزید اضافہ کرنا چاہتے تھے کہ ان کا وقت مقررہ آن پہنچا ( اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیہِ رٰجِعُون ) تو بندہ ناچیز نے توکلت علی اللہ ان کی تصانیف کی اشاعت اور ان کے ادھورے کام کی تکمیل کا کام اپنے ذمہ لیا اور اس کتاب میں کمپوزنگ اور ترتیب میں جو کمی رہ گئی تھی اس کو پورا کرنے کے ساتھ آخری باب میں تقریباً اڑھائی ہزار ناموں کا کتاب کے تحقیقی معیار کے مطابق اضافہ کیا۔ اللہ جل شانہ کے فضل اور توفیق سے اس کام کی تکمیل ہوئی وللہِ الحمد۔

اے ربِّ کریم اسے محض اپنے فضل وکرم سے اپنی بارگاہ میں قبول فرما اور مصنف کے لئے اور اس ناچیز کے لئے ذخیرہ آخرت بنا۔ جن احباب نے اس کتاب کی طباعت کے مختلف مراحل میں معاونت کی انہیں دارین میں جزائے خیر عطا فرما آمین یاربّ العالمین۔

عبدالصبور علوی
مُدیر: بیت السلام

# فہرست



## الباب الأول



## الباب الثانی

## البَابُ الثَّالِث



## البَابُ الرَّابِع



## البَابُ الخَامِس

# عرضِ مولّف

**الحمد للہ رب العالمین والصلاۃ والسلام علیٰ سید الانبیاء والمرسلین وعلیٰ اٰلہٖ واصحابہٖ اجمعین ومن تبعھم باحسان الی یوم الدین .**

**اما بعد**

عن عبداللّٰہ بن عمر قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان احب اسمائکم الی اللّٰہ عبداللّٰہ و عبدالرحمن

(رواہ مسلم)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہارے ناموں میں سے اللہ جل شانہ کو سب سے زیادہ محبوب اور پسندیدہ نام عبداللہ اور عبدالرحمٰن ہیں۔

والدین کی یہ ذمہ داری ہے کہ بچے کا نام اچھا رکھیں۔اس لیئے ان کی رہنمائی کیلئے آج کل ناموں کے سلسلہ میں کچھ غلط رواج نکل پڑے ہیں یہاں نام رکھنے سے متعلق ہدایات وسنتیں اور کچھ نام بھی نقل کیے جائیں گے۔

جیسے اللہ تعالیٰ شانہ کے اسماء حسنٰی اور حضرات انبیاء علیہم السلام اور خاتم الانبیاء والمعصومین حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چند مبارک نام آپ ؐ کے اہل بیت کے نام، اصحاب بدرین اور دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور تابعین کرامؒ نیز صحابیہ عورتوں اور تابعین عورتوں کے ناموں میں سے چند ایک نام درج کیے جائیں گے۔ دیگر کچھ اور نام بھی جو محدثین، مجاہدین، بزرگان دین یا معنوی اعتبار سے اچھے ہیں نقل کیے جائیں گے۔ ان صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم

اجمعین کے نام ہیں جو غزوہ بدر میں شریک تھے۔ صحابہ بدرین کے مبارک نام استاد العلماء حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ کی مرتبہ کتاب ''اسماء البدرین'' سے نقل کئے گئے ہیں (اور بعض دوسری کتابوں سے بھی) اس رسالہ میں حضرت مفتی شفیع صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ:

''اسماء بدرین کی تعداد مستند کتب حدیث میں تین سو تیرہ سے تین سو انیس تک منقول ہے۔ مگر زیر نظر کتاب میں آپ اس تعداد سے بہت زیادہ نام پائیں گے اس کی وجہ یہ ہے کہ بعض ناموں میں اختلاف ہے، احتیاطاً مختلف فیہ سب ناموں کو لے لیا گیا ہے اور بعض ناموں میں اس لئے تکرار ہو گیا ہے کہ وہ کسی جگہ اصل نام سے اور کسی جگہ کنیت سے لکھے ہوئے ہیں۔ اس رسالہ میں احتیاطاً سب کو جمع کر لیا گیا ہے تا کہ کسی نام کے متروک ہونے کا احتمال نہ رہے یا مکرر ہو جانے میں ظاہر ہے کہ کوئی نقصان نہیں۔

صحابہ کرام اور صحابیہ عورتوں کے نام ایک نام سے مختلف کنیتوں کے ساتھ سیکڑوں نام تھے۔ اس کتاب میں صرف ایک نام نقل کیا گیا ہے ورنہ کتاب کئی جلدوں میں آ جاتی۔

حدیث بالا میں جو عبداللہ اور عبدالرحمٰن کے پسندیدہ ہونے کا ذکر ہے اس کی وجہ ظاہر ہے کہ اس میں بندے کی عبدیت کا اعلان ہے اور یہ چیز جس میں عبدیت کا اظہار ہو اللہ جل شانہ کو بہت پسند ہے اور بعض حضرات فرماتے ہیں کہ اس ارشاد گرامی سے مراد یہ ہے کہ یہ دونوں نام انبیاء کے ناموں کے بعد سب سے زیادہ پسندیدہ ہیں (مظاہر حق)

اس سے معلوم ہوا کہ انبیاء علیہم السلام اور خاتم الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک نام اس سے مستثنٰی ہیں۔

ایک حدیث میں فرمایا سموا باسماء الانبیاء (ابوداؤد) یعنی پیغمبروں کے ناموں پر (اپنے بچوں کے) نام رکھو۔ چنانچہ خود آپ ؐ نے اپنے صاحبزادے کا نام ابراہیم رکھا تھا۔ اس کے علاوہ آپ ؐ نے بچوں کے ایسے نام بھی رکھے جو معنوی لحاظ سے اچھے ہوں اگرچہ وہ پیغمبروں کے معروف ناموں میں سے نہیں۔ مثلاً آپ ؐ نے اپنے صاحبزادوں کے نام عبداللہ اور قاسم بھی رکھا۔ چنانچہ ابوالقاسم آپ ؐ کی کنیت انہی کے انتساب سے تھی۔

اب نام رکھنے سے متعلق چند ایک ہدایات و سنتیں نقل کی جاتی ہیں۔

(۱) حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم برے ناموں کو بدل کر ان کے عوض اچھے نام رکھ دیا کرتے تھے (ترمذی) ایک جماعت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی تو اس میں ایک شخص تھا جس کو "اصرام" کہتے تھے۔ آپؐ نے اس سے دریافت کیا کہ تمہارا نام کیا ہے۔ اس نے کہا مجھ کو اصرام کہتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا (نہیں) بلکہ آج سے تمہارا نام زرعہ ہے۔ اس روایت کو ابوداؤد نے نقل کیا ہے۔ نیز انہوں نے (بطریق وتخلیق) یہ بھی نقل کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے عاص، عزیز، عتلہ، شیطان، حکم، غراب، حباب، اور شہاب ناموں کو بدل دیا تھا۔

**(ف) اصرام:** اصرام کے معنی کاٹنے والا کترانے والا کے ہیں ۔ یہ نام نامناسب تھا۔

**عاص:** عاص عاصی کا مخفف ہے اور نافرمانی پر دلالت کرتا ہے ۔ جب کہ مومن مسلمان کی یہ صفت نہیں لہٰذا عاص یا عاصیہ نام نہ رکھیں۔

**عزیز:** چونکہ اللہ تعالیٰ کے اسماء میں سے ایک اسم پاک ہے لہٰذا عبدالعزیز نام رکھنا تو مناسب ہے لیکن صرف عزیز نام غیر موزوں ہے۔

**عتلہ:** عتلہ کے معنی ہیں غلظت وشدت۔

**شیطان:** شطن سے نکلا ہے جس کے معنی ہیں اللہ کی رحمت سے دور ہونا۔

**حکم:** حاکم کا مبالغہ ہے اور حقیقی حاکم صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہے۔ لہٰذا عبدالحکم نام تو صحیح ہے لیکن صرف حکم کہنا غیر موزوں ہے۔

**غراب:** غراب کوے کو کہتے ہیں اس کے معنی دوری کے ہیں

**حباب:** حباب شیطان کا نام ہے اور سانپ کو بھی حباب کہتے ہیں۔

**شہاب:** شہاب آگ کے اس شعلہ کو کہتے ہیں جو فرشتے شیطانوں پر مارتے ہیں۔ البتہ شہاب کی اضافت دین کی طرف کی جائے تو صحیح ہے، جیسے شہاب الدین (ماخوذ از مظاہر حق ج ۴)

(۲) بعض لوگ بچے کا نام تجویز کرتے وقت قرآن مجید سے نام کے حروف نکال کر اور بچے کے نام کے حروف کے اعداد اور تاریخ پیدائش کے اعداد کو آپس میں ملا کر نام رکھتے ہیں یہ طریقہ غلط ہے کیونکہ قرآن وحدیث میں علم الاعداد پر اعتماد کی اجازت نہیں ہے

البتہ تاریخی نام رکھنا جس کے ذریعہ سن پیدائش محفوظ ہو جائے تو یہ صحیح ہے۔

(۳) بعض لوگ پیار و اظہار محبت کی غرض سے اپنے بچوں کے اصلی ناموں کے علاوہ ایک اور عرفی نام رکھتے ہیں۔ مثلاً محمد اسماعیل عرف پیارو ،عبدالرحمٰن عرف مانی، عبدالقادر عرف صابو ،عبدالباسط عرف پپی وغیرہ۔ یہ نامناسب بات ہے۔

(۴) بعض لوگ قرآن مجید کھول کر ساتویں سطر کی ابتدا میں جو حرف ہوگا اسی حرف سے نام رکھتے ہیں۔ مثلاً حرف '' ش'' نکلا تو نام '' ش'' سے شکیل یا شکیلہ، شمیم الدین یا شیماں رکھتے ہیں۔ یہ غلط ہے شرعاً اس کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔

(۵) بعض لوگ خوب صورت اشیاء کے نام بھی بچوں کے لیے رکھتے ہیں جیسے ،ثریا، قمر، مہر ،بدر ،گلناز ،گلاب، شمیم ،نسیم ،کوثر ،تسنیم وغیرہ۔ اگرچہ یہ نام برے نہیں مگر ان سے مذہبی تہذیب و اخلاق کی جھلک نظر نہیں آتی۔ البتہ ان مفرد ناموں کو مرکب کر دیا جائے تو حرج نہیں جیسے نسیم احمد، کوثر احمد، شمیم الدین ،گلاب محمد، تسنیم الدین وغیرہ۔

(۶) بچیوں کے نام رکھتے ہوئے کسی نام کے آخر میں خاتون، آرا، بیگم، سلطانہ، بانو، بی بی، خانم، وغیرہ لگا سکتے ہیں۔ مثلاً امیر خاتون، عائشہ بانو، سائرہ خانم، نورین آراء وغیرہ۔

(۷) دو مفرد ناموں کو ملا کر ایک نام رکھنا بھی صحیح ہے۔ مثلاً رابعہ زینت، زرینہ احسان، ثمرین نشاط، مدیحہ اقبال، نزہت جمال، حمیرا تسکین وغیرہ۔

(۸) بعض لوگ بچیوں کے اچھے ناموں کو بگاڑ کر بولتے ہیں۔ مثلاً میمونہ کو ممو، مجیداں کو مجو، ناجیہ کو نجو، تسنیم کو تسی ،خورشیدہ کو شیدہ وغیرہ۔ اس طرح سے کہہ کر پکارنا غلط ہے۔

(۹) بعض بچے اپنی ماں کو بھابھی، باجی یا آپا اور باپ کو بھائی مثلاً کسی کے باپ کا نام معاویہ یا عبداللہ ہے، اسے معاویہ بھائی، عبداللہ بھائی وغیرہ کہہ کر پکارنا یا وڈیرہ یا وڈیری کہہ کر پکارنا یہ غلط اور والدین کی توہین بھی ہے۔ لہٰذا اس سے احتراز ضروری ہے۔

(۱۰) بعض لوگ عبدالرحمٰن، عبدالخالق، عبدالقدوس، ناموں سے لفظ ''عبد'' کو چھوڑ کر صرف رحمٰن، خالق، اور قدوس، رزاق ،غفار، قادر وغیرہ کہہ کر پکارتے ہیں۔ اس طرح ''عبد'' کا لفظ ہٹا کر اللہ تعالیٰ کے ناموں کے ساتھ دوسروں کو پکارنا حرام اور ناجائز ہے۔

(۱۱) بعض لوگ اپنی اولاد کے لیے اچھے نام تو رکھتے ہیں مگر مقامی زبان میں اس کا ترجمہ کر کے پکارتے یا لکھتے ہیں جو بالکل مہمل اور غیر ضروری حرکت ہے۔ جیسے تامل ناڈ میں شمس الدین کو کدورن کہہ کر پکارتے ہیں یا عبدالرحمٰن کو عبدل رگمال تامل میں لکھتے ہیں۔ یہ غلط اور ناجائز ہے اور مذہب کی خصوصیات سے ناواقفیت کی دلیل ہے۔

(۱۲) اگر کسی کا نام محمد عمر، محمد معاویہ یا محمد حسین ہے تو لفظ محمد پر " ﷺ " کا نشان نہیں لگانا چاہئے کیونکہ یہ اس شخص کے نام کا تبرکاً جز ہوتا ہے۔ آنحضرت ﷺ کا نام نہیں ہوتا۔

(۱۳) بعض لوگ اپنے بچوں کے وہی نام رکھ دیتے ہیں جن مہینوں میں وہ بچے پیدا ہوتے ہیں جیسے رمضانی، شعبانی وغیرہ یہ طریقہ بھی صحیح نہیں ہے۔

(۱۴) بعض لوگ ستارگان دیکھ کر مثلاً ستارہ عطارد، برج سنبلہ پر نام رکھا جاتا ہے اور پھر پتھر لاجوردی، نیلم، زرقون وغیرہ پہنانے کے لئے جاتا ہے۔ یہ شرک اور عقیدہ توحید کے خلاف ہے۔ ایک مسلمان کو ان چیزوں پر اعتماد کرنا حرام ہے۔

(۱۵) بعض پڑھے لکھے سنجیدہ لوگ بھی غلط ناموں کے عادی ہوگئے ہیں جیسے عبدالمصطفیٰ ﷺ، عبدالحسن، عبدالحسین، عبدالکعبہ، عبدالعثمان جیسے نام عام طور پر پائے جاتے ہیں۔ کیا اس طرح ہم لوگ (جن کا یہ ایمان ہے کہ اللہ ایک ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں) شرک کے مرتکب نہیں ہو رہے۔ لہٰذا عبد کا لفظ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہی کسی نام کے ساتھ رکھنا چاہیے۔ جیسے عبداللہ، عبد الرحمٰن، عبدالغفور، عبدالصبور وغیرہ۔ کیونکہ مذہب اسلام میں اس قسم کے ناموں کو مستحسن قرار دیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ انبیاء علیہم السلام، صحابہ کرام، اور سلف صالحین کے ناموں کا رکھنا بھی باعث خیر و برکت اور شعار ملت ہے۔

(۱۶) پرویز نام رکھنا صحیح نہیں ہے کیونکہ پرویز شاہ ایران کا نام تھا جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نامہ مبارک چاک کر دیا تھا اور ہمارے زمانہ میں مشہور منکر حدیث کا نام بھی پرویز ہی تھا۔ لہٰذا ایسا نام نہیں رکھنا چاہئے۔

(۱۷) اولاد کے حقوق میں سے ایک حق یہ بھی ہے کہ اس کے نام اچھے رکھے جائیں۔ لہٰذا اپنی

اولاد کا نام غیر اسلامی ہندوؤں، کافروں جیسا نام رکھنا جائز نہیں۔

(۱۸) اگر کوئی شخص اپنے نام کے ساتھ کسی لقب یا تخلص کو اختیار کرتا ہے (بشرطیکہ وہ بذات خود غلط نہ ہو) تو یہ جائز ہے۔

(۱۹) کنیت کو بطور نام استعمال کرنا صحیح بلکہ بہتر ہے۔ مثلاً ابوبکر، ابوعمر، ابوعبیدہ وغیرہ نام رکھنا صحیح بلکہ بہتر ہے۔

(۲۰) واضح رہے کہ جو بچہ زندہ پیدا ہوا ہو اور چند لمحوں کے بعد مر جائے تو نام اس کا بھی رکھنا چاہئے۔

اب چند اسلامی نام پیش کیے جاتے ہیں جس سے آپ کو بچوں کے صحیح نام رکھنے میں کافی حد تک مدد ملے گی اس کے علاوہ کوئی اور نام رکھنا ہو تو اپنے بزرگوں اور علماء دین سے مشورہ کرنا بہتر ہے۔ بچوں کے متعلق بعض آداب کا بیان جو اہم اور ضروری ہیں، کتاب کے آخر میں نقل کیے جائیں گے۔

احقر

ابوعمر عبدالشکور قاسمی

# اسماء مبارک

اسماء الحسنٰی، اسماء النبی ﷺ، اسماء الانبیاء

## اسماء الحسنٰی

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی مرفوع حدیث ہے کہ:

**قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان للّٰہ تسعة و تسعین اسمًا مائة الا واحد من احصاھا دخل الجنة** (بخاری ومسلم)

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ کے ننانوے (صفاتی) نام ہیں یعنی ایک کم سو۔ جس شخص نے ان ناموں کو یاد کیا وہ (ابتدا ہی میں بغیر عذاب کے) جنت میں داخل ہوگا۔

اس حدیث شریف میں جو یہ ارشاد فرمایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں تو اس سے حصر یا کوئی تحدید مراد نہیں کہ اللہ تعالیٰ کے صرف اتنے ہی نام ہیں کیونکہ جس طرح اللہ جل شانہٗ کے صفات و کمالات لامحدود ہیں اسی طرح اللہ تعالیٰ کے صفات و کمالات سے متصف نام بھی لامحدود ہیں۔

البتہ جو شخص ان ناموں کو یاد کرے اور اس پر ایمان لائے اور ان ناموں کے جو تقاضے ہیں ان کو پورا یعنی اس پر عمل کرے تو یہ چیزیں اس کو جنت میں لے جانے کا ذریعہ بنیں گیں۔ مشکوٰۃ المصابیح کی شرح مظاہر حق میں ہے کہ لفظ ''احصاھا'' کے بارے میں علماء لکھتے ہیں کہ اس کے معنی ہیں ان کو پڑھا یا ایمان لایا۔ یا ان کے معانی جانے اور ان معانی پر عمل کیا۔ (مظاہر حق جدید۔ ج۲، ص ۲۹۸)

قَالَ اللهُ تَعَالیٰ وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْهُ بِهَا وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِلّٰهِ تَعَالیٰ تِسْعَةً وَّتِسْعِیْنَ اِسْمًا مَّنْ اَحْصَاهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ وَفِیْ رِوَایَةٍ مَنْ حَفِظَهَا هُوَ اللهُ الَّذِیْ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ

السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ

الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ الْغَفَّارُ الْقَهَّارُ الْوَهَّابُ

الرَّزَّاقُ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ الْقَابِضُ الْبَاسِطُ الْخَافِضُ

الرَّافِعُ الْمُعِزُّ الْمُذِلُّ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ الْحَكَمُ

الْعَدْلُ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ الْحَلِيْمُ الْعَظِيْمُ الْغَفُوْرُ

الشَّكُوْرُ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ الْحَفِيْظُ الْمُقِيْتُ الْحَسِيْبُ

الْجَلِيْلُ الْكَرِيْمُ الرَّقِيْبُ الْمُجِيْبُ الْوَاسِعُ الْحَكِيْمُ

الْوَدُوْدُ الْمَجِيْدُ الْبَاعِثُ الشَّهِيْدُ الْحَقُّ الْوَكِيْلُ

الْقَوِيُّ الْمَتِيْنُ الْوَلِيُّ الْحَمِيْدُ الْمُحْصِيْ الْمُبْدِئُ

الْمُعِيْدُ الْمُحْيِيْ الْمُمِيْتُ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ الْوَاجِدُ

الْمَاجِدُ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ

الْمُقَدِّمُ الْمُؤَخِّرُ الْاَوَّلُ الْاٰخِرُ الظَّاهِرُ الْبَاطِنُ

الْوَالِیْ الْمُتَعَالِیْ الْبَرُّ التَّوَّابُ الْمُنْتَقِمُ الْعَفُوُّ

الرَّؤُوْفُ مَالِكُ الْمُلْكِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ الْمُقْسِطُ الْجَامِعُ الْغَنِيُّ

الْمُغْنِیْ الْمَانِعُ الضَّآرُّ النَّافِعُ النُّوْرُ الْهَادِیْ

الْبَدِيْعُ الْبَاقِیْ الْوَارِثُ الرَّشِيْدُ الصَّبُوْرُ

حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ قرآن کریم اور احادیث میں ان ننانوے ناموں کے علاوہ بھی کچھ نام اور منقول ہیں۔ چنانچہ قرآن کریم میں یہ نام بھی آتے ہیں۔

**الرب - الاکرم - الحافظ - الخلاق - السائر - الستار - الشاکر - العادل - لغالب - الناظر- الالق - العلام - الاعلی - القدیر - القریب - القاهر - الکفیل - الکافی - المنیر - المحیط - المالک - المولیٰ - النصیر - احم الحاکمین - ارحم الراحمین - احسن الخالقین - ذولفضل - ذوالطول - ذوالقوة - ذوالمعارج - ذوالعرش - رفیع - الدرجات - قابل التوب - الفعال المایرید - مخرج الحی من المیت -**

اور احادیث میں یہ نام بھی آتے ہیں۔

**الحنان - المنان - المغیث** (ماخوذ از مظاہرجدید ج ۲، ص ۵۲۷)

# امام الانبیاء حضرت محمد ﷺ کے اسماء مبارک

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین

محمد ، احمد ، حامد ، محمود ، قاسم ، عاقب

فاتح ، شاہد ، حاشر ، رشید ، مشہود ، بشیر

نذیر ، داع ، شاف ، ھاد ، مھد ، ماح

منج ، ناہ ، رسول ، نبی ، اُمی ، تہامی

ہاشمی ، ابطحی ، عزیز ، حریص علیکم ، رؤف ، رحیم

طٰہٰ ، مجتبیٰ ، طٰسٓ ، مرتضیٰ ، حٰمٓ ، مصطفیٰ

یٰسٓ ، اولیٰ ، مزمل ، ولی ، مدثر ، متین

مصدق ، طیب ، ناصر ، منصور ، مصباح ، آمر

حجازی ، نزاری ، قرشی ، مضری ، نبی التوبۃ ، حافظ

کامل ، صادق ، امین ، عالم ، کلیم اللہ ، حبیب اللہ

نجی اللہ ، صفی اللہ ، خاتم الانبیاء ، حسیب ، مجیب ، شکور

مقتصد ، رسول رحمۃ ، قوی ، حفی ، مامون ، معلوم

حق ، مبین ، مطیع ، رسول الرحمۃ ، اول ، آخر

ظاہر ، باطن ، نبی الرحمۃ ، یتیم ، کریم ، حکیم

خاتم الرسل ، سید ، سراج ، منیر ، محرم ، مکرم

امام ، مذکر ، مطہر ، قریب ، خلیل ، شفیع

جواد ، خاتم ، عادل ، شہیر ، شہید ، رسول الملاحم

# چند انبیاء علیہم السلام کے اسماء مبارک

## حضرت آدم علیہ السلام

حضرت ذوی الکفل علیہ السلام
حضرت یونس علیہ السلام
حضرت یوسف علیہ السلام
حضرت زکریا علیہ السلام
حضرت یحییٰ علیہ السلام
حضرت ایوب علیہ السلام
حضرت لوط علیہ السلام
حضرت موسیٰ علیہ السلام
حضرت شعیب علیہ السلام
حضرت ہارون علیہ السلام
حضرت طالوت علیہ السلام
حضرت الیاس علیہ السلام
حضرت عیسیٰ علیہ السلام

حضرت شیث علیہ السلام
حضرت ادریس علیہ السلام
حضرت نوح علیہ السلام
حضرت ہود علیہ السلام
حضرت ابراہیم علیہ السلام
حضرت اسماعیل علیہ السلام
حضرت اسحاق علیہ السلام
حضرت یعقوب علیہ السلام
حضرت صالح علیہ السلام
حضرت الیسع علیہ السلام
حضرت داؤد علیہ السلام
حضرت سلیمان علیہ السلام
حضرت عزیر علیہ السلام

دو منفرد ناموں کو ملا کر ایک نام بھی رکھ سکتے ہیں مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| محمد ابراہیم | صالح داؤد | یعقوب عیسیٰ |
| شعیب ادریس | موسیٰ ہارون | یونس طالوت |
| محمد یوسف | زکریا لوط | محمد الیاس |
| سلیمان یوسف | ہود الیاس | محمد عزیر |
| محمد اسماعیل | محمد ایوب | محمد یونس |

تین منفرد ناموں کو ملا کر ایک نام بھی رکھ سکتے ہیں مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| محمد ہارون یوسف | محمد شیث یونس | یعقوب صالح داؤد |
| محمد ابراہیم یحییٰ | ابراہیم ایوب یونس | عیسیٰ آدم یحییٰ |
| محمد ادریس زکریا | ابراہیم یوسف ہارون | نوح ادریس یوسف |
| محمد یعقوب صالح | سلیمان یوسف ایوب | موسیٰ عزیر ہارون |
| محمد آدم عیسیٰ | اسماعیل یونس ہارون | محمد یوسف عزیر |

# صحابہ کرامؓ کے نام مبارک

خلفاء راشدین، عشرہ مبشرہ، اصحاب بدر کے علاوہ دیگر صحابہ وصحابیہ کرام کے نام، ان ناموں کے معنی اسلیے نہیں دیے گئے کہ ان ناموں کا حضور ﷺ سے تائید یافتہ ہونا کافی ہے۔

## چھ صحابہ کرامؓ جو خلیفہ منتخب ہوئے

(۱) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ — (۲) حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ
(۳) حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ — (۴) حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ
(۵) حضرت حسن ابن علی رضی اللہ عنہ — (۶) حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

## عشرہ مبشرہ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ — حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ
حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ — حضرت علی رضی اللہ عنہ
حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ — حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ
حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ — حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ
حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ — حضرت ابی عبیدہ عامر ابن الجراح رضی اللہ عنہ

## اصحاب بدر رضی اللہ عنہم

### ا

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ — حضرت ابوعبیدہ عامر بن جراح رضی اللہ عنہ
حضرت الاخنس بن خبیب رضی اللہ عنہ — حضرت ارقم بن ارقم رضی اللہ عنہ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت ایاس بن الاوس رضی اللہ عنہ
حضرت انیس بن قتادۃ رضی اللہ عنہ
حضرت ابی ابن معاذ رضی اللہ عنہ
حضرت اسعد بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت اوس بن صامت رضی اللہ عنہ
حضرت ایاس بن بکیر رضی اللہ عنہ
حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ
حضرت انس بن معاذ رضی اللہ عنہ
حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت اوس بن ثابت رضی اللہ عنہ
حضرت اوس بن خولی رضی اللہ عنہ

## ب

حضرت بلال ابن رباح المہاجر رضی اللہ عنہ
حضرت بحاث بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ
حضرت براء بن معرور رضی اللہ عنہ
حضرت بشیر بن البراء رضی اللہ عنہ
حضرت بجیر ابی بجیر رضی اللہ عنہ
حضرت بسبسہ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت بشر بن سعد رضی اللہ عنہ

## ت

حضرت تمیم مولیٰ بنی غنم ابن السلم رضی اللہ عنہ
حضرت تمیم بن یعار رضی اللہ عنہ
حضرت تمیم مولیٰ خراش رضی اللہ عنہ

## ث

حضرت ثقف بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت بن اقرم رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت بن خالد رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت بن ہزال رضی اللہ عنہ
حضرت ثعلبہ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت ثعلبہ بن حاطب رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت خنسآء رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت ثعلبہ بن غنمۃ رضی اللہ عنہ

## ج

حضرت جبر بن عتیک رضی اللہ عنہ
حضرت جابر بن عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت جبیر بن یاسر رضی اللہ عنہ
حضرت جبار بن صخر رضی اللہ عنہ

حضرت جابر بن خالد رضی اللہ عنہ
حضرت جبلۃ بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ
حضرت جبیر بن ایاس رضی اللہ عنہ

## ح

حضرت حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ
حضرت حاطب بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن انس رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن اوس بن رافع رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن خزمۃ خزرجی رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن عرفجہ رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن عتیک رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن سراقہ شہید رضی اللہ عنہ
حضرت حارثہ بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن صمۃ رضی اللہ عنہ
حضرت حریث بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت حبیب بن اسود رضی اللہ عنہ
حضرت حمزہ بن حمیرہ رضی اللہ عنہ
حضرت حاطب بن ابی بلتعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت حصین بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن حاطب رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن اوس بن معاذ رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن ابی خزمۃ اوسی رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن قیس خزرجی رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت حارثہ بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت حارث خزمۃ رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن قیس اوسی رضی اللہ عنہ
حضرت حباب بن منذر رضی اللہ عنہ
حضرت حرا بن ملحان رضی اللہ عنہ

## خ

حضرت خالد بن بکیر رضی اللہ عنہ
حضرت خباب مولیٰ عتبہ رضی اللہ عنہ
حضرت خزیم بن فاتک رضی اللہ عنہ
حضرت خوات بن جبیر رضی اللہ عنہ
حضرت خراش بن صمۃ رضی اللہ عنہ
حضرت خارجہ بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت خلاد بن رافع رضی اللہ عنہ
حضرت خلاد بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت خباب بن الارت رضی اللہ عنہ
حضرت خنیس بن حذافہ رضی اللہ عنہ
حضرت خولی بن خولی رضی اللہ عنہ
حضرت خداش بن قتادۃ رضی اللہ عنہ
حضرت خارجۃ بن حمیرا رضی اللہ عنہ
حضرت خلاد بن سوید رضی اللہ عنہ
حضرت خلاد بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت خالد بن قیس رضی اللہ عنہ

حضرت خلیدۃ بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت خلیفہ بن عدی رضی اللہ عنہ
حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ عنہ
حضرت خبیب بن اساف رضی اللہ عنہ

## د ذ

حضرت دکین بن سعد رضی اللہ عنہ
حضرت ذی الشمالین بن عبد عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت ذکوان بن عبد القیس رضی اللہ عنہ

## ر

حضرت ربیعۃ بن اکثم رضی اللہ عنہ
حضرت ربعی بن رافع رضی اللہ عنہ
حضرت رفاعۃ بن عبد المنذر رضی اللہ عنہ
حضرت رافع بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت رافع بن عنجدۃ رضی اللہ عنہ
حضرت رافع بن معلّی شہید رضی اللہ عنہ
حضرت رافع بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت رافع بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت رفاعۃ بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت رفاعۃ بن رافع رضی اللہ عنہ
حضرت رفاعۃ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت راشد بن الملا رضی اللہ عنہ
حضرت ربیع بن الایاس رضی اللہ عنہ
حضرت رحیلۃ بن ثعلبۃ رضی اللہ عنہ

## ز

حضرت زید بن خطاب رضی اللہ عنہ
حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ
حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ
حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ
حضرت زیاد بن السکن رضی اللہ عنہ
حضرت زیاد بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت زیاد بن لبید رضی اللہ عنہ
حضرت زید بن مزین رضی اللہ عنہ
حضرت زید بن معلّی رضی اللہ عنہ
حضرت زید بن ودیعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت زید بن خارجہ رضی اللہ عنہ

## س

حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت سائب بن مطعون رضی اللہ عنہ
حضرت سالم مولیٰ ابی حذیفہ رضی اللہ عنہ
حضرت سنان بن ابی سنان رضی اللہ عنہ
حضرت سویط بن سعد المہاجر رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن خولۃ رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت سلامۃ بن سلمہ رضی اللہ عنہ
حضرت سالم بن عمیر رضی اللہ عنہ
حضرت سہل بن عتیک رضی اللہ عنہ
حضرت سہیل بن رافع رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن ربیع رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن عثمان رضی اللہ عنہ
حضرت سماک بن سعد رضی اللہ عنہ
حضرت سراقہ بن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت سلیم بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت سلیم بن ملحان رضی اللہ عنہ
حضرت سبیع بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت سنان بن صیفی رضی اللہ عنہ

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ
حضرت سائب بن عثمان رضی اللہ عنہ
حضرت سبرۃ بن فاتک رضی اللہ عنہ
حضرت سہیل بن وھب رضی اللہ عنہ
حضرت سعد مولی حاطب رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن خیثمۃ شہید رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن عبید رضی اللہ عنہ
حضرت سلمۃ بن ثابت رضی اللہ عنہ
حضرت سلمۃ بن اسلم رضی اللہ عنہ
حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ
حضرت سہل بن رافع رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن سہیل رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن عبادۃ رضی اللہ عنہ
حضرت سعد بن سعد رضی اللہ عنہ
حضرت سفیان بن بشر رضی اللہ عنہ
حضرت سراقہ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت سلیم بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت سلیم بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت سلیط بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت سواد بن درن رضی اللہ عنہ

حضرت سواد بن غزیۃ رضی اللہ عنہ
حضرت سائب بن خلاد رضی اللہ عنہ

## ش ص ض

حضرت شجاع بن وھب رضی اللہ عنہ
حضرت شماس بن عثمان رضی اللہ عنہ
حضرت شریک بن انس رضی اللہ عنہ
حضرت صفوان بن وھب رضی اللہ عنہ
حضرت صہیب بن سنان رضی اللہ عنہ
حضرت صبیح مولیٰ ابی العاص رضی اللہ عنہ
حضرت صیفی بن سواد رضی اللہ عنہ
حضرت ضحاک بن حارثہ رضی اللہ عنہ
حضرت ضحاک بن عبد عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت ضمرۃ بن عمرو رضی اللہ عنہ

## ط ظ

حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ
حضرت طلیب بن عمیر رضی اللہ عنہ
حضرت طفیل حارث رضی اللہ عنہ
حضرت طفیل بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت طفیل بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت طفیل بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت ظہیر بن رافع رضی اللہ عنہ

## ع

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ
حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ
حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ
حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ
حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ
حضرت عاقل بن البکیر رضی اللہ عنہ
حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت عمیر بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ
حضرت عمیر بن عوف رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن سہیل رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن سراقہ رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن مخزمہ رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن مظعون رضی اللہ عنہ
حضرت عیاض بن زہیر رضی اللہ عنہ

حضرت عثمان بن مطعون رضی اللہ عنہ
حضرت عقبہ بن وھب رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن البکیر رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن فہیرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت عمرو بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت عمرو بن ابی سرح رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت عویم بن ساعدۃ رضی اللہ عنہ
حضرت عبید بن ابی عبید رضی اللہ عنہ
حضرت عبدالرحمٰن بن جبر رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن شریک رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن سلمہ رضی اللہ عنہ
حضرت عاصم بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت عاصم بن ثابت رضی اللہ عنہ
حضرت عمیر بن حمام شہید رضی اللہ عنہ
حضرت عمیر بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت عبید بن ابی عبید رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن حق رضی اللہ عنہ
حضرت عمر بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت عمرو بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت عمرو بن جموع رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن سلمۃ رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن مخلد رضی اللہ عنہ
حضرت عائذ بن ماعص رضی اللہ عنہ
حضرت عصمۃ بن حصین رضی اللہ عنہ

حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ
حضرت عکاشۃ بن محصن رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن ربیعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ
حضرت عمر بن سراقہ رضی اللہ عنہ
حضرت عمیر بن معبد رضی اللہ عنہ
حضرت عمار بن زیاد رضی اللہ عنہ
حضرت عباد بن بشر رضی اللہ عنہ
حضرت عبید نہان رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن سہل رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن طارق رضی اللہ عنہ
حضرت عاصم بن عدی رضی اللہ عنہ
حضرت عوف بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت عمیر بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت عمارۃ بن حزم رضی اللہ عنہ
حضرت عبید بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن حمیری رضی اللہ عنہ
حضرت عمرو بن ایاس رضی اللہ عنہ
حضرت عمرو بن طلق رضی اللہ عنہ
حضرت عمرو بن ثعلبۃ رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن امیہ رضی اللہ عنہ
حضرت عامر بن سعد رضی اللہ عنہ
حضرت عاصم بن عکی رضی اللہ عنہ
حضرت عصیمۃ بن الاشجعی رضی اللہ عنہ

حضرت عبس بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت عباد بن قیس بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت عباد بن قیس بن عبشة رضی اللہ عنہ
حضرت عبادة بن الخشخاش رضی اللہ عنہ
حضرت عبادة بن صامت رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن الربیع رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن عبد مناف رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن عمیر رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن قیس بن صیفی رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن قیس بن خلدة رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن عرفطة رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن ثعلبة رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن زید بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن زید بن عاصم رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت عبداللہ بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت عجلان بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت عتبہ بن ربیعة رضی اللہ عنہ
حضرت عتبہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت عقبة بن عثمان رضی اللہ عنہ
حضرت عقبہ بن وھب رضی اللہ عنہ
حضرت عدی بن ابی رغباء رضی اللہ عنہ
حضرت عطیة بن نویرہ رضی اللہ عنہ
حضرت عنترة مولیٰ سلیم بن عمرو رضی اللہ عنہ

## غ ف ق

حضرت غنام بن اوس رضی اللہ عنہ
حضرت فاکہ بن بشر رضی اللہ عنہ
حضرت فروة بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت قدامة بن مظعون رضی اللہ عنہ
حضرت قتادہ بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت قطبة بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت قیس بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت قیس بن محصن رضی اللہ عنہ
حضرت قیس بن مخلد رضی اللہ عنہ
حضرت قیس بن سکن رضی اللہ عنہ

## ک ل

حضرت کعب بن جماز رضی اللہ عنہ
حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت کعب بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت کلفتہ بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ

حضرت لبیدۃ بن قیس رضی اللہ عنہ

## م

حضرت مہجع بن صالح شہید رضی اللہ عنہ
حضرت مالک بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ
حضرت مرثد بن ابی مرثد رضی اللہ عنہ
حضرت مسطح بن اثاثۃ رضی اللہ عنہ
حضرت محرز بن فضلۃ رضی اللہ عنہ
حضرت معز بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت معن بن عدی رضی اللہ عنہ
حضرت مظہر بن رافع رضی اللہ عنہ
حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ
حضرت منذرین بن محمد رضی اللہ عنہ
حضرت مالک بن نمل رضی اللہ عنہ
حضرت معتب بن قشیر رضی اللہ عنہ
حضرت مسعود بن عبد سعد رضی اللہ عنہ
حضرت معوذ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ
حضرت معاذ بن صمۃ رضی اللہ عنہ
حضرت مالک بن رفاعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت مالک بن مسعود رضی اللہ عنہ
حضرت مسعود بن خلدۃ رضی اللہ عنہ
حضرت مسعود بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت معبد بن عباد رضی اللہ عنہ

حضرت مالک بن ابی خولی رضی اللہ عنہ
حضرت مدلاج بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت معمر بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت مقداد ابن الاسود رضی اللہ عنہ
حضرت مسعود بن ربیعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت معتب بن عوف رضی اللہ عنہ
حضرت مبشر بن عبدالمنذر رضی اللہ عنہ
حضرت معن بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت مرارۃ بن ربیع رضی اللہ عنہ
حضرت منذر بن قدامۃ رضی اللہ عنہ
حضرت مالک بن قدامۃ رضی اللہ عنہ
حضرت معز بن عدی رضی اللہ عنہ
حضرت مغیث بن عبید رضی اللہ عنہ
حضرت معوذ بن حارث شہید رضی اللہ عنہ
حضرت معاذ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت معاذ بن ماعص رضی اللہ عنہ
حضرت مالک بن ربیعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت مالک بن دخشم رضی اللہ عنہ
حضرت مسعود بن اوس رضی اللہ عنہ
حضرت مسعود بن سعد رضی اللہ عنہ
حضرت مجذر بن زیاد رضی اللہ عنہ
حضرت معبد بن قیس رضی اللہ عنہ

حضرت معقل بن منذر بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت منذر بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت محرز بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت ملیل بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت مناف بن حبیب رضی اللہ عنہ

## ن

حضرت نضر بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت نعمان بن عصر رضی اللہ عنہ
حضرت نعمان بن ابی خزمۃ رضی اللہ عنہ
حضرت نعمان بن سنان رضی اللہ عنہ
حضرت نعمان بن اعرج رضی اللہ عنہ
حضرت نعمان بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت نعمان بن عبد عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت نعمان بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت نعیمان بن عمر رضی اللہ عنہ
حضرت نوفل بن عبداللہ رضی اللہ عنہ

## و ھ

حضرت واقد بن عبد مناف رضی اللہ عنہ
حضرت وھب بن سعد رضی اللہ عنہ
حضرت ودیعۃ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت ورقۃ بن ایاس رضی اللہ عنہ
حضرت واقد بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت ھانئ بن نیار رضی اللہ عنہ
حضرت ھبیل بن وبرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت ھلال بن امیہ رضی اللہ عنہ
حضرت ھلال بن معلیٰ رضی اللہ عنہ
حضرت ہلال بن ابی خولی رضی اللہ عنہ

## ی

حضرت یزید بن الاخنس رضی اللہ عنہ
حضرت یزید بن رقیش رضی اللہ عنہ
حضرت یزید بن سکن رضی اللہ عنہ
حضرت یزید بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت یزید بن خدام رضی اللہ عنہ
حضرت یزید بن منذر رضی اللہ عنہ

# چند مشہور صحابہ کرام کے نام

## ا

حضرت ابان بن سعید رضی اللہ عنہ
حضرت ابوالعاص رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبصرہ غفاری رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبرزہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجہیم رضی اللہ عنہ
حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ
حضرت ابومحذورہ رضی اللہ عنہ
حضرت اسلم رضی اللہ عنہ
حضرت ابورافع رضی اللہ عنہ
حضرت ابوقحافہ عثمان بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت اثوب بن عتبہ رضی اللہ عنہ
حضرت احب بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت اخف بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت احیۃ بن امیہ رضی اللہ عنہ
حضرت ادیم التغلبی رضی اللہ عنہ
حضرت اذینۃ بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت ارطاۃ بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت ارزق عبدالحارث بن کلدۃ رضی اللہ عنہ
حضرت اسحٰق الغنوی اسد بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت اسفع بن شریح رضی اللہ عنہ

حضرت انس مالک رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجندل رضی اللہ عنہ
حضرت ابواسید رضی اللہ عنہ
حضرت ابواسرائیل رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحذیفہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ
حضرت اھبان رضی اللہ عنہ
حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ
حضرت اثال بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت احمد بن عجیان رضی اللہ عنہ
حضرت احمر بن سلیم رضی اللہ عنہ
حضرت احوص بن مسعود رضی اللہ عنہ
حضرت اخضر بن ابی الاخضر رضی اللہ عنہ
حضرت ادریس شامی رضی اللہ عنہ
حضرت اربد (آنحضرت کے خادم) رضی اللہ عنہ
حضرت ارمی بن اصحمہ رضی اللہ عنہ
حضرت ازہر بن حمیضۃ رضی اللہ عنہ
حضرت اسد بن حارثہ رضی اللہ عنہ
حضرت اسلع بن شریک رضی اللہ عنہ

حضرت اسمیل بن نضر رضی اللہ عنہ
حضرت اسود بن وہب رضی اللہ عنہ
حضرت اسجب الجرینی رضی اللہ عنہ
حضرت اصیل بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت اضیط بن حسین بن زعل رضی اللہ عنہ
حضرت اغرالمزنی رضی اللہ عنہ
حضرت اقرم بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت اکثم بن الجون الکعبی رضی اللہ عنہ
حضرت انیف بن حبیب رضی اللہ عنہ
حضرت ابواشیلہ بن راسد اسلمی رضی اللہ عنہ
حضرت ابواذینۃ رضی اللہ عنہ
حضرت ابولازور رضی اللہ عنہ
حضرت ابوامیہ المخزومی رضی اللہ عنہ
حضرت ابواہاب التمیمی رضی اللہ عنہ
حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ
حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت اسید ابن خضیر رضی اللہ عنہ
حضرت اباس بن بکیر رضی اللہ عنہ
حضرت اقرح بن حابس رضی اللہ عنہ
حضرت افلح بن ابی القعیس رضی اللہ عنہ
حضرت ابوامامہ الباہلی رضی اللہ عنہ
حضرت اشیم الضبابی رضی اللہ عنہ
حضرت انس بن نضر رضی اللہ عنہ
حضرت ایاس بن عبداللہ رضی اللہ عنہ

حضرت اسمر بن ساعد المزنی رضی اللہ عنہ
حضرت اسمر بن جاجر رضی اللہ عنہ
حضرت اصرم الشقری رضی اللہ عنہ
حضرت اضیط بن حسین بن زعل رضی اللہ عنہ
حضرت اعز بن یسار رضی اللہ عنہ
حضرت اقرع بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت اکثل بن شماخ رضی اللہ عنہ
حضرت اکیمۃ بن عبادۃ رضی اللہ عنہ
حضرت اہود بن عیاض رضی اللہ عنہ
حضرت ابواحمد بن جحش رضی اللہ عنہ
حضرت ابوارطاۃ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوسود بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت ابوانس الانصاری رضی اللہ عنہ
حضرت ابوایمن رضی اللہ عنہ
حضرت ابورجاء رضی اللہ عنہ
حضرت ابوشاہ یمنی رضی اللہ عنہ
حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت اشعث بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت ابیض بن جمال رضی اللہ عنہ
حضرت اوس ابن اوس رضی اللہ عنہ
حضرت انجشہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابومسعود رضی اللہ عنہ
حضرت اسامہ بن شریک رضی اللہ عنہ
حضرت انیس رضی اللہ عنہ
حضرت ایقع بن ناکور رضی اللہ عنہ

حضرت ارطات بن زفر اعزنی رضی اللہ عنہ
حضرت امیہ بن صفوان رضی اللہ عنہ
حضرت ابوسفیان بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت ابراہیم بن ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ
حضرت اسیر بن عمرو الکندی رضی اللہ عنہ
حضرت ابوامیہ المخزومی رضی اللہ عنہ
حضرت اخرم اسدی رضی اللہ عنہ
حضرت ابولبابہ رضی اللہ عنہ
حضرت ایوب بن بشیر بن سعد رضی اللہ عنہ

حضرت بریدہ بن حصیب رضی اللہ عنہ
حضرت بصرۃ بن ابوبصرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت بشیر بن عبید رضی اللہ عنہ
حضرت بجیرہ بن بجرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت بیرح بن اسد رضی اللہ عنہ
حضرت بدر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت بکر بن مبشر رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبجیر رضی اللہ عنہ
حضرت ابوالبشر بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت باذان انصاری رضی اللہ عنہ
حضرت بجیر بن ابی ربیعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت برح بن عسکر رضی اللہ عنہ
حضرت بریح بن عرفجۃ رضی اللہ عنہ
حضرت بریرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت بشر بن معبد رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبصیر رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبرزہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوالبداح رضی اللہ عنہ
حضرت بلال بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت بسر بن ابی البسر رضی اللہ عنہ
حضرت بجیر الاغاری رضی اللہ عنہ
حضرت بسیسہ بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت بردع بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت بہیس بن سلمیٰ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبردہ الانصاری رضی اللہ عنہ
حضرت ابوبکرۃ نفیع بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت بجیر بن ضبع رضی اللہ عنہ
حضرت بدر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت برمۃ بن معاویۃ رضی اللہ عنہ
حضرت بلیل بن بلال رضی اللہ عنہ
حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ
حضرت بدیل بن ورقاء رضی اللہ عنہ
حضرت ابوالبشیر الانصاری رضی اللہ عنہ
حضرت برہ رضی اللہ عنہ

حضرت بشیر بن عاصم بن سفیان رضی اللہ عنہ

## ت

حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ
حضرت تلب بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ
حضرت توام بن دخان رضی اللہ عنہ
حضرت ابوتحیا الانصاری رضی اللہ عنہ
حضرت تمیم الجیشانی رضی اللہ عنہ
حضرت تمیمہ رضی اللہ عنہ
حضرت تمام بن عباس رضی اللہ عنہ
حضرت تہیان بن تہیان رضی اللہ عنہ
حضرت ابوتمام الثقفی رضی اللہ عنہ
حضرت ابوتمیمۃ التمیمی رضی اللہ عنہ

## ث

حضرت ثقف بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت ثمامہ بن اثال رضی اللہ عنہ
حضرت ثعلبہ بن زبیب رضی اللہ عنہ
حضرت ثور بن عزرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوثعلبۃ الاشجعی رضی اللہ عنہ
حضرت ابوثعلبۃ الاشجعی رضی اللہ عنہ
حضرت ثمامہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوثعلبہ بن جرھم رضی اللہ عنہ
حضرت ثعلبہ بن حکم لیثی رضی اللہ عنہ
حضرت ثلب بن ثعلبہ رضی اللہ عنہ
حضرت ثروان بن فزارہ رضی اللہ عنہ
حضرت ثقب بن فروہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوثابت القرشی رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ
حضرت ثابن بن ضحاک رضی اللہ عنہ

## ج

حضرت جرول بن العباس رضی اللہ عنہ
حضرت جریح ابوشاہ رضی اللہ عنہ
حضرت جری بن انس رضی اللہ عنہ
حضرت جرہد بن خویلد رضی اللہ عنہ
حضرت جری بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت جسر بن وہب رضی اللہ عنہ

حضرت جثیب رضی اللہ عنہ
حضرت جاحل ابومسلم رضی اللہ عنہ
حضرت جاریہ بن ظفر رضی اللہ عنہ
حضرت جبل بن جوال رضی اللہ عنہ
حضرت جثامہ بن مساحق رضی اللہ عنہ
حضرت جدارا سلمی رضی اللہ عنہ
حضرت جدیع بن نذیر رضی اللہ عنہ
حضرت جرادابوعبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت جرموز الجہیمی رضی اللہ عنہ
حضرت جشیش الدیلمی رضی اللہ عنہ
حضرت جعدہ بن ہبیرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت جعفی بن سعد رضی اللہ عنہ
حضرت جفشیش بن نعمان رضی اللہ عنہ
حضرت جلیحہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت جمرہ بن عوف رضی اللہ عنہ
حضرت جمیل بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت جنادح بن میمون رضی اللہ عنہ
حضرت جنبد بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ
حضرت جہجاہ بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت جہیش بن اویس رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجبیر رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجعفرالانصاری رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجہاد رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجہم بن حذیفہ رضی اللہ عنہ
حضرت جنادۃ بن ابوامیہ الازدی رضی اللہ عنہ

حضرت جابان ابومیمون رضی اللہ عنہ
حضرت جارود بن معلیٰ رضی اللہ عنہ
حضرت جبر بن انس عتیک رضی اللہ عنہ
حضرت جبیب بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت جحاف بن حکیم رضی اللہ عنہ
حضرت جدین قیس رضی اللہ عنہ
حضرت جراح بن ابی جراح رضی اللہ عنہ
حضرت جرتوم بن ناشب رضی اللہ عنہ
حضرت جرد بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت جعال بن سراقہ رضی اللہ عنہ
حضرت جعشم بن خلیبۃ رضی اللہ عنہ
حضرت جعیل بن زیاد رضی اللہ عنہ
حضرت جفیفۃ الجہنی رضی اللہ عنہ
حضرت جمانۃ الباہلی رضی اللہ عنہ
حضرت جمیع بن مسعود رضی اللہ عنہ
حضرت جناب بن قیظی رضی اللہ عنہ
حضرت جندع بن ضمرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت جہبل بن سیف رضی اللہ عنہ
حضرت جہم بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت جیفر بن جلندی رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجبیرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجندب رضی اللہ عنہ
حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجحیفہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجعد ضمیری رضی اللہ عنہ

حضرت ابوجمیل رضی اللہ عنہ
حضرت جریر بن خولید المدنی رضی اللہ عنہ
حضرت جبلہ بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت جبیر بن نغیر رضی اللہ عنہ
حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ
حضرت جندب بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوجمعۃ الانصاری رضی اللہ عنہ
حضرت جنادۃ بن امیہ رضی اللہ عنہ
حضرت جبلہ بن حارثہ رضی اللہ عنہ
حضرت جرید بن خویلد رضی اللہ عنہ
حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت جلبیب رضی اللہ عنہ
حضرت جبیر ابن مطعم رضی اللہ عنہ
حضرت جندب بن ازرح رضی اللہ عنہ

## ح

حضرت حذیفہ بن اسید رضی اللہ عنہ
حضرت حارثہ بن وہب رضی اللہ عنہ
حضرت حکم بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت حکیم بن معاویہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحبہ انصاری رضی اللہ عنہ
حضرت حبشی بن جنادہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحمید رضی اللہ عنہ
حضرت حمزہ بن ابی اسید رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن سوید رضی اللہ عنہ
حضرت حصین بن نمیر الکندی رضی اللہ عنہ
حضرت حویطب رضی اللہ عنہ
حضرت حبش بن خالد رضی اللہ عنہ
حضرت حصین بن جندب رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحیۃ التیمی رضی اللہ عنہ
حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ
حضرت حارثہ بن سراقہ رضی اللہ عنہ
حضرت حویصہ بن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت حارث بن ہشام رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحنظلہ رضی اللہ عنہ
حضرت حاطب بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت حرام بن عوف رضی اللہ عنہ
حضرت حنظلہ بن قسامہ رضی اللہ عنہ
حضرت حیدۃ بن معاویہ القشیری رضی اللہ عنہ
حضرت حصین بن الحرثاث رضی اللہ عنہ
حضرت حبیب بن سباء رضی اللہ عنہ
حضرت حبیب بن مسلم رضی اللہ عنہ
حضرت حجاج بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت حسین ابن علی رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحماد رضی اللہ عنہ

حضرت حابس بن دغنہ رضی اللہ عنہ
حضرت حازم بن حرملة رضی اللہ عنہ
حضرت حبان بن منقذ رضی اللہ عنہ
حضرت حبیش بن خالد رضی اللہ عنہ
حضرت حجر بن ربیعة رضی اللہ عنہ
حضرت حجیر بن بیان رضی اللہ عنہ
حضرت حزیم بن حنیفة رضی اللہ عنہ
حضرت حراش بن امیہ رضی اللہ عنہ
حضرت حرقوص بن زہیر رضی اللہ عنہ
حضرت حریز بن شراحیل رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحریزة الثقفی رضی اللہ عنہ
حضرت حزام ابن خویلد رضی اللہ عنہ
حضرت حزن بن ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت حسل بن خارجة رضی اللہ عنہ
حضرت حشرج رضی اللہ عنہ
حضرت حضرمی بن عامر رضی اللہ عنہ
حضرت حطیئة الشاعر رضی اللہ عنہ
حضرت حفشیش الکندی رضی اللہ عنہ
حضرت حلیس بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت حماس اللیثی رضی اللہ عنہ
حضرت حمران بن جابر رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحسین بن لقمان رضی اللہ عنہ
حضرت حمنن بن عوف رضی اللہ عنہ
حضرت حمیر بن عدی رضی اللہ عنہ
حضرت حمیل بن بصرة رضی اللہ عنہ

حضرت حاجب بن زید رضی اللہ عنہ
حضرت حجاب بن زبیر رضی اللہ عنہ
حضرت حبة بن خالد رضی اللہ عنہ
حضرت حتاب بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت حجن بن المرقع رضی اللہ عنہ
حضرت حدیر ابوفوزة رضی اللہ عنہ
حضرت حر بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت حرب بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت حریث بن سلمة رضی اللہ عنہ
حضرت حریش بن ہلال رضی اللہ عنہ
حضرت حزابة بن نعیم رضی اللہ عنہ
حضرت حرم بن عمرو رضی اللہ عنہ
حضرت حسحاس بن بکر رضی اللہ عنہ
حضرت حسیل بن جابر رضی اللہ عنہ
حضرت حصیب رضی اللہ عنہ
حضرت حتاب بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت حطیم المدانی رضی اللہ عنہ
حضرت حفص بن مغیرة رضی اللہ عنہ
حضرت حماد رضی اللہ عنہ
حضرت حمام بن جموح رضی اللہ عنہ
حضرت حمل بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحفصہ رضی اللہ عنہ
حضرت حمید بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ
حضرت حمیضہ بن رقیم رضی اللہ عنہ
حضرت حنبل بن خارجة رضی اللہ عنہ

حضرت حنش بن عقیل رضی اللہ عنہ
حضرت حنظل بن ضرار رضی اللہ عنہ
حضرت حنیفہ الرقاشی رضی اللہ عنہ
حضرت حوشب بن طخیہ رضی اللہ عنہ
حضرت حوشب بن یزید رضی اللہ عنہ
حضرت حبی بن حارثہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحبیب العنبری رضی اللہ عنہ
حضرت ابوالحجاج الثمالی رضی اللہ عنہ
حضرت حطب بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت حنیف بن ریاب رضی اللہ عنہ
حضرت حوترہ العصری رضی اللہ عنہ
حضرت حویرث بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت حبان بن ضمرۃ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحاتم المزنی رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحثمہ بن حذیفہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوحدیدۃ الجھنی رضی اللہ عنہ

## خ

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ
حضرت خبیب رضی اللہ عنہ
حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ
حضرت خرباق رضی اللہ عنہ
حضرت خدام رضی اللہ عنہ
حضرت خلاد بن سوید رضی اللہ عنہ
حضرت خنیس رضی اللہ عنہ
حضرت ابوخثیمہ رضی اللہ عنہ
حضرت خنانۃ بن کعب رضی اللہ عنہ
حضرت خارجہ بن حصن رضی اللہ عنہ
حضرت خدیج بن سالم رضی اللہ عنہ
حضرت خراش بن مالک رضی اللہ عنہ
حضرت ابوخصیفہ رضی اللہ عنہ
حضرت خزاعی بن اسود رضی اللہ عنہ
حضرت خباب رضی اللہ عنہ
حضرت خویلد بن عمرو خزاعی رضی اللہ عنہ
حضرت خزیم بن اخرم رضی اللہ عنہ
حضرت خالد بن ہوزہ رضی اللہ عنہ
حضرت خربان رضی اللہ عنہ
حضرت خفاف بن نضلۃ رضی اللہ عنہ
حضرت خلف بن عبدالمالک رضی اللہ عنہ
حضرت خالد بن سعید رضی اللہ عنہ
حضرت خرشۃ بن حرالغزاری رضی اللہ عنہ
حضرت خداش بن بشیر رضی اللہ عنہ
حضرت خزام بن ودیعۃ رضی اللہ عنہ
حضرت خریت بن راشد رضی اللہ عنہ
حضرت خریم بن فاتک رضی اللہ عنہ
حضرت ابوخلاد رضی اللہ عنہ

حضرت خزامہ بن یعمر رضی اللہ عنہ
حضرت خشرم بن حباب رضی اللہ عنہ
حضرت ابوخلیدۃ الفہری رضی اللہ عنہ
حضرت خفشیش الکندی رضی اللہ عنہ
حضرت خلیفہ بن بشر رضی اللہ عنہ
حضرت خمیصہ بن ابان رضی اللہ عنہ
حضرت خوات بن جبیر رضی اللہ عنہ
حضرت ابوخزامہ رضی اللہ عنہ
حضرت خیثمہ بن حارث رضی اللہ عنہ

حضرت خشخاص بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت خصفۃ رضی اللہ عنہ
حضرت خطیم رضی اللہ عنہ
حضرت خلید بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت خمخام بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت خنافر بن التوام رضی اللہ عنہ
حضرت ابوخریف رضی اللہ عنہ
حضرت خبری بن نعمان رضی اللہ عنہ

## د

حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ
حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابوداؤد الانصاری رضی اللہ عنہ
حضرت دارم بن ابی دارم رضی اللہ عنہ
حضرت دخان ابوشعبۃ رضی اللہ عنہ
حضرت دعثور بن حارث رضی اللہ عنہ
حضرت دلجہ بن قیس رضی اللہ عنہ
حضرت دینار ابوعمرو رضی اللہ عنہ

حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ
حضرت دغفل بن حنظلہ رضی اللہ عنہ
حضرت داذوبۃ رضی اللہ عنہ
حضرت داؤد بن ہلال رضی اللہ عنہ
حضرت درہم ابومعاویہ رضی اللہ عنہ
حضرت دکین بن سعید رضی اللہ عنہ
حضرت دیلم بن فیروز رضی اللہ عنہ

## ذ

حضرت ابوذرغفاری رضی اللہ عنہ
حضرت ذوالیدین رضی اللہ عنہ
حضرت ذابل بن طفیل رضی اللہ عنہ

حضرت ذومخبر رضی اللہ عنہ
حضرت ذکوان بن عبداللہ رضی اللہ عنہ
حضرت ذباب بن حارث رضی اللہ عنہ

